(۱) جھلی (کھال) نرم، پُرانی اور گہرے خاکی رنگ کی ہے، اس کے کنارے کالے پڑ گئے ہیں۔ یہ ۲۸ سینٹی میٹر لمبی اور ساڑھے اکتیس سینٹی میٹر چوڑی ہے۔ (۲) یہ جھلی مستطیل سی ہے، مگر چوڑی یکساں نہیں ہے اوپر سے زیادہ چوڑی ہے نیچے سے کم۔ (۳) اس پر عبارت پندرہ سطروں میں ہے، مگر کوئی سطر ساڑھے تین سینٹی میٹر اور کوئی ساڑھے اکیس سینٹی میٹر ہے۔

(۴) عبارت کے نیچے ایک گول مُہر ہے، جس کا قطر تین سینٹی میٹر ہے۔

(۵) اس میں ایسے نشانات ہیں جیسے اوپر سے نیچے کی طرف پانی بہایا گیا ہو، اسی لئے بعض حروف مٹ گئے ہیں اور بعض جگہ مدھم پڑ گئے ہیں۔ مُہر کی عبارت بھی مِٹ گئی ہے، بجز حرف "ر" کے جو مُہر کے درمیان ہے اور یہ غالباً "رسول" کی "ر" ہے (خوردبین سے غور کریں، تو پورا لفظ رسول نظر آتا ہے) مہر رسالت اسی طرح تھی۔ یعنی اوپر لفظ اللہ درمیان میں رسول اور نیچے لفظ محمد۔ (صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم)

(۶) جھلی کو پھاڑنے کی کوشش کی گئی۔ چنانچہ وہ تیسری سطر دائیں طرف سے وسط تک چِر گئی، پھر اس کے بعد عرض میں پھٹنا بند ہو گیا اور طول میں چاک ہوتا ہوا دسویں سطر تک پہنچ گیا۔ اس پھٹن کی شکل (┌) ہے۔ (۷) اس کھال کو بعد میں باریک کھال کے ٹانکے لگا کر سی دیا گیا ہے، مگر یہ ٹانکے "رق" کی طرح کی عمدہ کھال کے نہیں ہیں، بلکہ یہ معمولی کھال کے ہیں اور یہ بھی صاف معلوم ہو جاتا ہے کہ ان ٹکڑوں کی عمر اصل مکتوب سے کم ہے۔ (۸) مکتوب کے رسم الخط سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ یہ ابتدائی اور غیر ترقی یافتہ دور میں لکھا گیا ہے، اسی لئے اس میں نہ کوئی صنعت ہے اور نہ ترتیب۔ سطریں بھی سیدھی نہیں ہیں۔ نیز یہ بات اس دور کو متعین کرنے میں خاص مُعین و مددگار ہوتی ہے کہ اس کے بعض کلمات جو سطر کے آخر آئے ہیں، وہ اگر اس سطر میں پورے نہ آسکے، تو اس کے بعض حروف اس کے بعد والی سطر کے شروع میں لکھ کر پورے کئے گئے ہیں۔ اس زمانے کے رسم الخط کے مطابق مکتوب میں نقطے نہیں ہیں۔"

(ماہنامہ "البلاغ" کراچی بحوالہ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم کا سفارتی نظام)

## عکس نامہ اقدس منسوب بہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم



قیصر روم کے نام

عکس نامہ اقدس منسوب بہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم



مقوقس مصر کے نام

عکس نامہ اقدس منسوب بہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم



منذر بن ساوی کے نام

رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی انگوٹھی مبارکہ کا عکس

اسے بطور مہر سلاطین زمانہ کو بھیجے جانے والے خطوط پر لگایا جاتا تھا

سیرتِ طیبہ کے ایک روشن، دلکش اور حسین پہلو پر لکھی جانے والی منفرد کتاب




- حضور ﷺ کے رشتہ داروں اور اعزّا و اقارب کے احوال کا بیان
- مستند روایات، مکمل حوالاجات کے ساتھ
- غیر ضروری تفصیلات اور طوالت سے پاک
- حضور ﷺ کے دیگر متعلقین، آپ ﷺ کے رضاعی رشتہ دار، آپ ﷺ کے ہم شکل، مدنی نقیب، خلفاءِ راشدین، کاتبینِ وحی، بارگاہِ اقدس کے مفتیان کرام، شعراء، خطباء کرام اور مؤذنین ذی وقار کا بیان
- حضور ﷺ کے مقرر فرمودہ تحصیل دار، گورنرز، قاضی، محافظ و پہرے دار اور دیگر بہت سے متعلقین کا تذکرہ
- دربارِ رسالت مآب ﷺ سے شاہانِ زمانہ کے نام لکھے گئے خطوط، رنگین تصاویر سے مزیّن

